٥٢

ہم آپ ہی کو اپنا مقصود جانتے ہیں
اپنے سوائے کس کو موجود جانتے ہیں

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام
آفاق کی اس کارگہِ شیشہ گری کا

عجز و نیاز اپنا اپنی طرف ہے سارا
اس مشتِ خاک کو ہم مسجود جانتے ہیں

کچھ ہو رہے گا عشق و ہوس میں بھی امتیاز
آیا ہے اب مزاج ترا امتحان پر

کہا میں نے کتنا ہے گل کا ثبات
کلی نے یہ سن کر تبسم کیا

اب دیکھ لے کہ سینہ بھی تازہ ہوا ہے چاک
پھر ہم سے اپنا حال دکھایا نہ جائے گا

لب نازک کی میر کیا کہیے
پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے

یاد اس کی اتنی خوب نہیں میر باز آ
نادان پھر وہ جی سے بھلایا نہ جائے گا

دل کی ویرانی کا کیا مذکور ہے
یہ نگر سو مرتبہ لوٹا گیا

ہر قدم پر تھی اس کی منزل لیک
دل سے سودائے جستجو نہ گیا

پرنتی

۵۳

تن کے معمورے میں یہی دل و چشم
گھر تھے دو، سو خراب ہیں دونوں

دل کہ یک قطرہ خوں نہیں ہے بیش
ایک عالم کے سر بلا لایا

عشق کا گھر ہے میر سے آباد
ایسے پھر خانماں خراب کہاں

غم رہا جب تک کہ دم میں دم رہا
دم کے جانے کا نہایت غم رہا

وصل اس کا خدا نصیب کرے
میر دل چاہتا ہے کیا کیا کچھ

میرے رونے کی حقیقت جس میں تھی
ایک مدت تک وہ کاغذ نم رہا

دیدنی ہے شکستگی دل کی
کیا عمارت غموں نے ڈھائی ہے

ہم فقیروں سے بے ادائی کیا
آن بیٹھے جو تم نے پیار کیا

کوہکن کیا پہاڑ توڑے گا
عشق نے زور آزمائی کی

سخت کافر تھا جس نے پہلے میر
مذہب عشق اختیار کیا

میر تقی

کہتے تھے ہم نہ دیکھ سکیں روزِ ہجر کو
پر جو خدا دکھائے سو لاچار دیکھنا

کس منہ سے اپنے آپ کو کہتا ہے عشق باز
اے روسیاہ تجھ سے تو یہ بھی نہ ہو سکا

کیفیتِ چشم اس کی مجھے یاد ہے سودا
ساغر کو مرے ہاتھ سے لینا کہ چلا میں

سودا جو ترا حال ہے اتنا تو نہیں وہ
کیا جانیے تو نے اُسے کس آن میں دیکھا

یوں پاس بٹھا تو جس کو چاہے
پر جاگہ نہ دیجیو یار جی میں

وے صورتیں الٰہی کس ملک بستیاں ہیں
اب جن کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں

مے کشاں! روح ہماری بھی کبھی شاد کرو
ٹوٹے گر بزم میں شیشہ تو ہمیں یاد کرو

اس کشمکش سے دام کے کیا کام تھا ہمیں
اے الفتِ چمن ترا خانہ خراب ہو

سمجھ کے رکھیو قدم دشتِ خار میں مجنوں
کہ اس نواح میں سودا برہنہ پا بھی ہے

جس روز کسی اور پہ بیداد کروگے
یہ یاد رہے ہم کو بہت یاد کروگے

سودا

زندگی ہے یا کوئی طوفان ہے
ہم تو اس جینے کے ہاتھوں مر چلے

ان لبوں نے نہ کی مسیحائی
ہم نے سو سو طرح سے مر دیکھا

مت جا تر و تازگی پہ اس کی
عالم تو خیال کا چمن ہے

دل کے پھر زخم تازہ ہوتے ہیں
کہیں غنچہ کوئی کھلا ہوگا

ارض و سما کہاں تری وسعت کو پا سکے
میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے

دل بھی اے درد قطرۂ خوں تھا
آنسوؤں میں کہیں گرا ہوگا

نے گل کو ہے ثبات، نہ ہم کو ہے اعتبار
کس بات پر چمن ہوسِ رنگ و بو کریں

دل بھی تیرے ہی ڈھنگ سیکھا ہے
آن میں کچھ ہے، آن میں کچھ ہے

ہر چند تجھے صبر نہیں درد ولیکن
اتنا بھی نہ ملیو کہ وہ بدنام بہت ہو

درد تو جو کرے ہے جی کا زیاں
فائدہ اس زیان میں کچھ ہے

میر دردؔ

بے وفا تیری کچھ نہیں تقصیر
مجھ کو میری وفا ہی راس نہیں

شام ہی سے بجھا سا رہتا ہے
دل ہوا ہے چراغ مفلس کا
مصحفی

یوں خدا کی خدائی برحق ہے
پر ہمیں تو اثر کی آس نہیں
میر اثر

تیرے کوچے ہر بہانے مجھے دن سے رات کرنا
کبھی اس سے بات کرنا کبھی اس سے بات کرنا
مصحفی

عرض آئینہ داری دل ہے
تیرا جلوہ تجھے دکھانا ہے
میر اثر

مجھ کو پامال کر گیا ہے وہی
یہ جو دامن اٹھائے جاتا ہے
مصحفی

چلی بھی جا جرسِ غنچہ کی صدا پہ نسیم
کہیں تو قافلۂ نوبہار ٹھہرے گا
مصحفی

حسرت پہ اس مسافرِ بے کس کی روئیے
جو تھک گیا ہو بیٹھ کے منزل کے سامنے
مصحفی

درد و غم کو بھی ہے نصیبہ شرط
یہ بھی قسمت سوا نہیں ملتا
مصحفی

شاہد رہیو تو اے شبِ ہجر
جھپکی نہیں آنکھ مصحفی کی
مصحفی

دیکھیں گے ہم اک نگاہ اس کو
کچھ ہوش اگر بجا رہے گا

منتظر اس کا دلا تا کجا بیٹھنا
شام ہوئی اب چلو صبح پھر آ بیٹھنا

شب کو آ کر وہ پھر گیا ہیہات
کیا اسی رات ہم کو سونا تھا

یوں تو ہم کچھ نہ تھے پر مثل انار و مہتاب
جب ہمیں آگ لگائی تو تماشا نکلا

تو جو کل آنے کو کہتا ہے نظیر
تجھ کو معلوم ہے کل کیا ہو گا

مجھ کو دیتے ہو عبث خانۂ زنجیر میں جا
جوں صدا میں ابھی اس گھر سے نکل جاؤں گا

پھیر کے نگاہ چار سُو ٹھہری اسی کے روبرو
اس نے تو میری چشم کو قبلہ نما بنا دیا

میں ہوں پتنگ کاغذی ڈور ہے اس کے ہاتھ میں
چاہا ادھر گھٹا دیا چاہا ادھر بڑھا دیا

اشکوں کے تسلسل نے چھپایا تنِ عریاں
یہ آبِ رواں کا ہے نیا پیرہن اپنا

نظیر تیری اشارتوں سے یہ باتیں غیروں کی سن رہا ہے
وگرنہ کس میں تھی تاب و طاقت جو اس سے آ کر کلام کرتا

نظیر اکبرآبادی

ہجر میں مضطرب سے ہو ہو کے
چار سو دیکھتا ہوں رو رو کے
جرأت

بس کہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

غم مجھے ناتواں رکھتا ہے
عشق بھی اک نشان رکھتا ہے
جرأت

ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم یارب
ہم نے دشتِ امکاں کو ایک نقشِ پا پایا

بھری جو حسرت و یاس اپنی گفتگو میں ہے
خدا ہی جانے کہ بندہ کس آرزو میں ہے
جرأت

ڈھانپا کفن نے داغِ عیوبِ برہنگی
میں ورنہ ہر لباس میں ننگِ وجود تھا

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مر جائیں گے
مر کے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے
ذوق

بقدرِ ظرف ہے ساقی خمارِ تشنہ کامی بھی
جو تو دریائے مے ہے تو میں خمیازہ ہوں ساحل کا

یاں لب پہ لاکھ لاکھ سخن اضطراب میں
واں ایک خامشی تری سب کے جواب میں
ذوق

ہوس کو ہے نشاطِ کار کیا کیا
نہ ہو مرنا تو جینے کا مزا کیا
غالب

مری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی
ہیولیٰ برقِ خرمن کا ہے خونِ گرم دہقاں کا

ہیں آج کیوں ذلیل کہ کل تک نہ تھی پسند
گستاخیِ فرشتہ ہماری جناب میں

ہے خیالِ حسن میں حسنِ عمل کا سا خیال
خلد کا اک در ہے میری گور کے اندر کھلا

رگوں میں دوڑتے پھرنے کے ہم نہیں قائل
جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے

لرزتا ہے مرا دل زحمتِ مہرِ درخشاں پر
میں ہوں وہ قطرۂ شبنم کہ ہو خارِ بیاباں پر

عمر ہر چند کہ ہے برق خرام
دل کے خوں کرنے کی فرصت ہی سہی

آتا ہے داغِ حسرتِ دل کا شمار یاد
مجھ سے مرے گنہ کا حساب اے خدا نہ مانگ

نسیہ و نقدِ دو عالم کی حقیقت معلوم
لے لیا مجھ سے مری ہمتِ عالی نے مجھے

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود
قبلے کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

حریفِ مطلبِ مشکل نہیں فسونِ نیاز
دعا قبول ہو یا رب کہ عمرِ خضر دراز

غالب

تو اور آرائشِ خمِ کاکل
میں اور اندیشہ ہائے دور و دراز

جلا ہے جسم جہاں دل بھی جل گیا ہوگا
کریدتے ہو جو اب راکھ جستجو کیا ہے

میں بھی رک رک کے نہ مرتا جو زباں کے بدلے
دشنہ اک تیز سا ہوتا مرے غمخوار کے پاس

میں نامراد دل کی تسلّی کو کیا کروں
مانا کہ تیرے رخ سے نگہ کامیاب ہے

ترے جواہرِ طرفِ کُلہ کو کیا دیکھیں
ہم اوجِ طالعِ لعل و گہر کو دیکھتے ہیں

پھونکا ہے کس نے گوشِ محبت میں اے خدا
افسونِ انتظار تمنا کہیں جسے

اک خونچکاں کفن میں ہزاروں بناؤ ہیں
پڑتی ہے آنکھ تیرے شہیدوں پہ حور کی

ہر قدم دُوریِ منزل ہے نمایاں مجھ سے
میری رفتار سے بھاگے ہے بیاباں مجھ سے

بہت دنوں میں تغافل نے تیرے پیدا کی
وہ اک نگہ کہ بظاہر نگاہ سے کم ہے

رَو میں ہے رخشِ عمر کہاں دیکھیے تھمے
نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں

غالب

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا
جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

ڈرتا ہوں آسمان سے بجلی نہ گر پڑے
صیاد کی نگاہ سوئے آشیاں نہیں

اس غیرتِ ناہید کی ہر تان ہے دیپک
شعلہ سا لپک جائے ہے آواز تو دیکھو

دیدۂ حیراں نے تماشا کیا
دیر تلک وہ مجھے دیکھا کیا

کچھ قفس میں ان دنوں لگتا ہے جی
آشیاں اپنا ہوا برباد کیا

میرے تغیرِ رنگ کو مت دیکھ
تجھ کو اپنی نظر نہ ہو جائے

کس پہ مرتے ہو؟ آپ پوچھتے ہیں
مجھ کو فکرِ جواب نے مارا

ہنستے جو دیکھتے ہیں کسی کو کسی سے ہم
منہ دیکھ دیکھ روتے ہیں کس بےکسی سے ہم

محشر میں پاس کیوں دمِ فریاد آ گیا
رحم اس نے کب کیا تھا کہ اب یاد آ گیا

پیہم سجود پائے صنم پر دمِ وداع
مومن خدا کو بھول گئے اضطراب میں

مومن

کیا کیا فریب دل کو دیے اضطراب میں
اُن کی طرف سے آپ لکھے خط جواب میں

رہرو کوئے محبت کا خدا حافظ ہے
اس میں دو چار بہت سخت مقام آتے ہیں

وہ جب چلے تو قیامت بپا تھی چاروں طرف
ٹھہر گئے تو زمانے کو انقلاب نہ تھا

ترا وہ حسن ہے اے شمع رو جو تو چاہے
بغیر شمع کے پروانہ انجمن میں رہے

شرکت غم بھی نہیں چاہتی غیرت میری
غیر کی ہو کے رہے یا شبِ فرقت میری

اب وہ یہ کہ رہے ہیں مری مان جائیے
اللہ تیری شان کے قربان جائیے

نہ کچھ شوخی چلی بادِ صبا کی
بگڑنے پر بھی زلف اس کی بنا کی

اس روئے بے نقاب کا جلوہ ہوا نقاب
نکلی ہے رنگ رنگ سے صورت حجاب کی

رہے گا ترا جلوہ پیشِ نظر
جہاں تک ہماری نظر جائے گی

اس توبہ پر ہے ناز تجھے زاہد اس قدر
جو ٹوٹ کر شریک ہو میرے گناہ میں

داغ

دھوم تھی اپنی پارسائی کی
کی بھی اور کس سے آشنائی کی

آگے بڑھے نہ قصۂ عشقِ بتاں سے ہم
سب کچھ کہا مگر نہ کھلے رازداں سے ہم

ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں
اب ٹھیرتی ہے دیکھیے جا کر نظر کہاں

ہر سمت گردِ ناقۂ لیلیٰ بلند ہے
پہنچے جو حوصلہ ہو کسی شہسوار کا

تم کو ہزار شرم سہی مجھ کو لاکھ ضبط
الفت وہ راز ہے کہ چھپایا نہ جائے گا

ہم روزِ وداع اُن سے ہنس ہنس کے ہوئے رخصت
رونا تھا بہت ہم کو روتے بھی تو کیا ہوتا

سخت مشکل ہے شیوۂ تسلیم
ہم بھی آخر کو جی چرانے لگے

ان کے جاتے ہی یہ کیا ہو گئی گھر کی صورت
نہ وہ دیوار کی صورت ہے نہ در کی صورت

دریا کو اپنی موج کی طغیانیوں سے کام
کشتی کسی کی پار ہو یا درمیاں رہے

دکھانا پڑے گا مجھے زخمِ دل
اگر تیر اُس کا خطا ہو گیا

حالی

دھواں سا جب نظر آیا سوادِ منزل کا
نگاہِ شوق سے آگے تھا قافلہ دل کا

خدا جانے اجل کو پہلے کس پر رحم آئے گا
گرفتارِ قفس پر یا گرفتارِ نشیمن پر

امید و بیم نے مارا مجھے دوراہے پر
کہاں کے دیر و حرم گھر کا راستہ نہ ملا

کعبہ نہیں کہ ساری خدائی کو دخل ہو
دل میں سوائے یار کسی کا گزر نہیں

یکساں کبھی کسی کی نہ گزری زمانے میں
یادش بخیر بیٹھے تھے کل آشیانے میں

آ رہی ہے یہ صدا کان میں ویرانوں سے
کل کی ہے بات کہ آباد تھے دیوانوں سے

باز آ ساحل پہ غوطے کھانے والے باز آ
ڈوب مرنے کا مزہ دریائے بے ساحل میں ہے

کروں تو کس سے کروں دردِ نارسا کا گلہ
کہ مجھ کو لے کے دلِ دوست میں سما نہ گیا

خودی کا نشہ چڑھا آپ میں رہا نہ گیا
خدا بنے تھے یگانہ مگر بنا نہ گیا

علم کیا، علم کی حقیقت کیا
جیسی جس کے گمان میں آئی

یاس یگانہ

اپنے مرکز کی طرف مائلِ پرواز تھا حسن
بھولتا ہی نہیں عالم تری انگڑائی کا

شمع بجھ کر رہ گئی پروانہ جل کر رہ گیا
یادگارِ حسن و عشق اک داغ دل پر رہ گیا

بیخودی کوچۂ جاناں میں لیے جاتی ہے
دیکھیے کون مجھے میری خبر دیتا ہے

یہ تیری آرزو میں بڑھی وسعتِ نظر
دنیا ہے سب مری نگہِ انتظار میں

تہ میں دریائے محبت کے تھی کیا چیز عزیز
جو کوئی ڈوب گیا اس کو ابھرنے نہ دیا

عزیز لکھنوی

یہ بزم مے ہے یاں کوتاہ دستی میں ہے محرومی
جو بڑھ کر خود اٹھا لے ہاتھ میں مینا اسی کا ہے

تیرا آستاں جو نہ مل سکا تیری رہگذر کی زمیں سہی
ہمیں سجدہ کرنے سے کام ہے جو وہاں نہیں تو یہیں سہی

خود چل اس کوچے میں چلنا ہے جو اے پائے طلب
کون واں ہاتھ پکڑ کر ہمیں لے جانے کا

ڈھونڈوگے اگر ملکوں ملکوں ملنے کے نہیں نایاب ہیں ہم
تعبیر ہے جس کی حسرت و غم اے ہم نفسو وہ خواب ہیں ہم

تمناؤں میں الجھایا گیا ہوں
کھلونے دے کے بہلایا گیا ہوں

شاد عظیم آبادی

تاثیرِ برقِ حُسن جو اُن کے سخن میں تھی
اک لرزشِ خفی میرے سارے بدن میں تھی

مانوس ہو چلا تھا تسلی سے حالِ دل
پھر تو نے یاد آ کے بدستور کر دیا

دیکھنا بھی تو انھیں دور سے دیکھا کرنا
شیوۂ عشق نہیں حسن کو رسوا کرنا

دلوں کو فکرِ دو عالم سے کر دیا آزاد
ترے جنوں کا خدا سلسلہ دراز کرے

اے یادِ یار دیکھ کہ با وصفِ رنجِ ہجر
مسرور ہیں تری خلشِ ناتواں سے ہم

نہیں آتی تو یاد اُن کی مہینوں تک نہیں آتی
مگر جب یاد آتے ہیں تو اکثر یاد آتے ہیں

مجھ کو دیکھو، مرے مرنے کی تمنا دیکھو
پھر بھی ہے تم کو مسیحائی کا دعویٰ دیکھو

ہم جور پرستوں پہ گماں ترکِ وفا کا
یہ وہم کہیں تم کو گنہگار نہ کر دے

حسرت جو سن رہے ہیں وہ اہلِ وفا کا حال
اس میں بھی کچھ فریب تری داستاں کے ہیں

چھپ نہیں سکتی چھپانے سے محبت کی نظر
پڑ ہی جاتی ہے رخِ یار پہ حسرت کی نظر

حسرت موہانی

باغِ بہشت سے مجھے حکمِ سفر دیا تھا کیوں
کارِ جہاں دراز ہے اب مرا انتظار کر

من کی دولت ہاتھ آتی ہے تو پھر جاتی نہیں
تن کی دولت چھاؤں ہے آتا ہے دھن جاتا ہے دھن

روزِ حساب جب مرا پیش ہو دفترِ عمل
آپ بھی شرمسار ہو مجھ کو بھی شرمسار کر

ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں
ابھی عشق کے امتحاں اور بھی ہیں

عذابِ دانشِ حاضر سے باخبر ہوں میں
کہ میں اس آگ میں ڈالا گیا ہوں مثلِ خلیل

یہی زمانۂ حاضر کی کائنات ہے کیا
دماغ روشن و دل تیرہ و نگہ بے باک

مرید سادہ تو رو رو کے ہو گیا تائب
خدا کرے کہ ملے شیخ کو بھی یہ توفیق

تاروں کی فضا ہے بیکرانہ ،،
تو بھی یہ مقام آرزو کر

ہوئی نہ عام جہاں میں کبھی حکومتِ عشق
سبب یہ ہے کہ محبت زمانہ ساز نہیں

یہ ہے خلاصۂ علمِ قلندری کہ حیات
خدنگِ جستہ ہے لیکن کماں سے دور نہیں

اقبال

ہر شے مسافر، ہر چیز راہی
کیا چاند تارے، کیا مرغ و ماہی

ہے عقدہ کشا یہ خارِ صحرا
کم کر گلۂ برہنہ پائی

وہ حرفِ راز کہ مجھ کو سکھا گیا ہے جنوں
خدا مجھے نفسِ جبرئیل دے تو کہوں ،،

میں تجھ کو بتاتا ہوں تقدیرِ امم کیا ہے
شمشیر و سناں اول، طاؤس و رباب آخر

ستارہ کیا مری تقدیر کی خبر دے گا
وہ خود فراخیِ افلاک میں ہے خوار و زبوں

اسی خطا سے عتابِ ملوک ہے مجھ پر
کہ جانتا ہوں مآلِ سکندری کیا ہے

سبق ملا ہے یہ معراجِ مصطفیٰ سے مجھے
کہ عالمِ بشریت کی زد میں ہے گردوں

زمامِ کار اگر مزدور کے ہاتھوں میں ہے تو کیا
طریقِ کوہکن میں بھی وہی حیلے ہیں پرویزی

یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید
کہ آ رہی ہے دمادم صدائے کن فیکوں

مرے جنوں نے زمانے کو خوب پہچانا
وہ پیرہن مجھے بخشا کہ پارہ پارہ نہیں

اقبال

ہزار ڈھونڈیے اس کا نشاں نہیں ملتا
جبیں ملے تو ملے، آستاں نہیں ملتا

اپنی ہی نگاہوں کا یہ نظارہ کہاں تک
اس مرحلۂ ہستی تماشا سے گزر جا

اک معما ہے سمجھنے کا نہ سمجھانے کا
زندگی کاہے کو ہے خواب ہے دیوانے کا

میری ہوس کو عیش دو عالم بھی تھا قبول
تیرا کرم کہ تو نے دیا دل دکھا ہوا

اب نئے سر سے چھیڑ پردۂ ساز
میں ہی تھا ایک دکھ بھری آواز

ملا ازل میں مجھے میری زندگی کے عوض
وہ ایک لمحۂ ہستی کہ حرفِ خواب ہوا

صور و منصور و طور، ارے توبہ
ایک ہے تیری بات کا انداز

ذکر جب چھڑ گیا قیامت کا
بات پہنچی تری جوانی تک

زمانہ برسرِ آزار تھا، مگر فانی
تڑپ کے ہم نے بھی تڑپا دیا زمانے کو

نہ انتہا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم
رہا یہ وہم کہ ہم ہیں سو یہ بھی کیا معلوم

فانی

گلشن پرست ہوں مجھے گل ہی نہیں عزیز
کانٹوں سے بھی نباہ کیے جا رہا ہوں میں

مجھے دے رہے ہیں تسلیاں وہ ہر ایک تازہ پیام سے
کبھی آ کے منظرِ عام پر، کبھی ہٹ کے منظرِ عام سے

یوں زندگی گزار رہا ہوں ترے بغیر
جیسے کوئی گناہ کیے جا رہا ہوں میں

حسن کے ہر جمال میں پنہاں
میری رعنائیِ خیال بھی ہے

آ کہ تجھ بن اس طرح اے دوست گھبراتا ہوں میں
جیسے ہر شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں میں

یہ راز سن رہے ہیں اک موجِ دلنشیں سے
ڈوبے ہیں ہم جہاں پر، ابھریں گے پھر وہیں سے

مرگِ عاشق تو کچھ نہیں لیکن
اک مسیحا نفس کی بات گئی

بگڑا ہوا ہے رنگ جہانِ خراب کا
بھر لوں نظر میں حسن کسی کے شباب کا

آباد اگر نہ دل ہو تو برباد کیجیے
گلشن نہ بن سکے تو بیاباں بنائیے

میکشو! مژدہ کہ باقی نہ رہی قیدِ مکاں
آج اک موج بہا لے گئی میخانے کو

جگر مرادآبادی

۷۲

اس جلوہ گاہ حسن میں چھایا ہے ہر طرف
ایسا حجاب چشمِ تماشا کہیں جسے

عشق کی بے تابیوں پر حسن کو رحم آ گیا
جب نگاہِ شوق تڑپی پردۂ محمل نہ تھا

ہر اک جگہ تری برقِ نگاہ دوڑ گئی
غرض یہ ہے کہ کسی چیز کو قرار نہ ہو

یہ بھی فریب سے ہیں کچھ دردِ عاشقی کے
ہم مر کے کیا کریں گے کیا کر لیا ہے جی کے

بے حجابا ہو اگر حسن تو وہ بات کہاں
چھپ کے جس شان سے ہوتا ہے نمایاں کوئی

سنتا ہوں بڑے غور سے افسانۂ ہستی
کچھ خواب ہے، کچھ اصل ہے، کچھ طرزِ ادا ہے

وہیں سے عشق نے بھی شورشیں اڑائی ہیں
جہاں سے تو نے لیے خندہ ہائے زیر لبی

روداد چمن سنتا ہوں اس طرح قفس میں
جیسے کبھی آنکھوں سے گلستاں نہیں دیکھا

لذتِ سجدہ ہائے شوق نہ پوچھ
ہائے وہ اتصالِ ناز و نیاز

مری وحشت پہ بحث آرائیاں اچھی نہیں زاہد
بہت سے باندھ رکھے ہیں گریباں میرے دامن میں

اصغر گونڈوی

شب ہجراں کی درازی سے پریشاں تھا میں
یہ تری زلف کا سایہ ہے، مجھے معلوم نہ تھا

تیرے خوش پوش فقیروں سے وہ ملتے تو سہی
جو یہ کہتے ہیں وفا پیرہنِ چاک میں ہے

وہ بھی مشورۂ ترکِ وفا دیتے تھے
یہ محبت کی ادا ہے، مجھے معلوم نہ تھا

یہ کیا طلسم ہے کہ سنایا گیا مجھے
سازِ شکستِ دل، تری آوازِ پا کے ساتھ

میرا جینا ہے سیج کانٹوں کی
اُن کے مرنے کا نام تاج محل

یہی دل جس کو شکایت ہے گراں جانی کی
یہی دل کارگزشتہ گراں ہوتا ہے

مجھے دھوکا ہُوا کہ جادو ہے
پاؤں بجتے ہیں تیرے بن چھاگل

میرے جینے کا یہ اسلوب بتا دیتا ہے
کہ ابھی عشق میں کچھ کام ہیں کرنے والے

کہتے تھے تجھی کو جان اپنی
اور تیرے بغیر بھی جیے ہیں

کچھ احترام بھی کر غم کی وضعداری کا
گراں ہیں عرضِ تمنا تو بار بار نہ کر

عابد علی عابد

یارب غم ہجراں میں اتنا تو کیا ہوتا
جو ہاتھ جگر پر ہے وہ دستِ دعا ہوتا

ناکام تمنا دل، اس سوچ میں رہتا ہے
یوں ہوتا تو کیا ہوتا، یوں ہوتا تو کیا ہوتا

غیروں سے کہا تو نے، غیروں سے سنا تو نے
کچھ ہم سے کہا ہوتا، کچھ ہم سے سنا ہوتا

رات کی بات کا مذکور ہی کیا
چھوڑیے رات گئی، بات گئی

اس طرح کر گیا دل کو مرے ویراں کوئی
نہ تمنا کوئی باقی ہے نہ ارماں کوئی

چراغ حسن حسرت

ملے گی شیخ کو جنت، ہمیں دوزخ عطا ہوگا
بس اتنی بات ہے جس کے لیے محشر بپا ہوگا

ہاں وہ دن یاد ہیں جب ہم بھی کہا کرتے تھے
عشق کیا چیز ہے، اس عشق میں کیا ہوتا ہے

یہی ہوتا ہے کہ تدبیر کو ناکام کرے
اور فرمائیے تقدیر سے کیا ہوتا ہے

جمع ہیں سارے مسافر ناخدائے دل کے پاس
کشتیٔ ہستی نظر آتی ہے اب ساحل کے پاس

فتنوں کو دیکھتا ہے اور ہنس دیتا ہے دل
محو حیرت ہوں کہ آخر کیا ہے میرے دل کے پاس

پنڈت ہری چند اختر

لہو جانے کہ موتی، تری نظر جانے
بجائے خود مژۂ اشکبار کچھ بھی نہیں

یہ دلیل خوشدلی ہے، مرے واسطے نہیں ہے
وہ دہن کہ ہے شگفتہ، وہ جبیں کہ ہے کشادہ

ربط ہے حسن و عشق میں باہم
ایک دریا کے دو کنارے ہیں

یہ ڈر ہے قافلے والو! کہیں نہ گم کر دے
مرا ہی اپنا اٹھایا ہوا غبار مجھے

حضور یار بھی آنسو نکل ہی آتے ہیں
کچھ اختلاف کے پہلو نکل ہی آتے ہیں

تاثیر

مرے دل میں ہے کہ پوچھوں کبھی مرشد مغاں سے
کہ ملا جمال ساقی کو یہ طنطنہ کہاں سے

چراغ زندگی ہوگا فروزاں، ہم نہیں ہوں گے
چمن میں آئے گی فصل بہاراں، ہم نہیں ہوں گے

ہمارے ڈوبنے کے بعد ابھریں گے نئے تارے
جبین دہر پر جھلکے گی افشاں، ہم نہیں ہوں گے

کبھی ہم کو دکھا دو اک کرن ہی ٹمٹماتی سی
کہ جس دن جگمگائے گا شبستاں، ہم نہیں ہوں گے

ہمارے بعد ہی خونِ شہیداں رنگ لائے گا
یہی سرخی بنے گی زیبِ عنواں، ہم نہیں ہوں گے

مالک

کیسے بند ہوا میخانہ، اب معلوم ہوا
پی نہ سکا کم ظرف زمانہ، اب معلوم ہوا

یوں میں نے جیتی الفت کی بازی
اک بار کھیلا، سو بار ہارا

دل نے آنکھوں تک آنے میں اتنا وقت لیا
دور تھا کعبے سے بتخانہ، اب معلوم ہوا

ان تلخ آنسوؤں کو نہ یوں منہ بنا کے پی
یہ مے ہے خود کشید اسے مسکرا کے پی

چراغِ خانۂ درویش ہوں میں
ادھر جلتا، ادھر بجھتا رہا ہوں

اتر جائے گی کس کے حلق یہ دل خراش گھونٹ
کس کو پیام دوں کہ مرے ساتھ آ کے پی

ہاں کیفِ بے خودی کی وہ ساعت بھی یاد ہے
محسوس ہو رہا تھا خدا ہو گیا ہوں میں

ہم ہی میں تھی نہ کوئی بات، یاد نہ تم کو آ سکے
تم نے ہمیں بھلا دیا، ہم نہ تمہیں بھلا سکے

سنتا ہے کیا حیرت انگیز قصے
حسینوں میں کھوئی ہو جس نے جوانی

تم ہی نہ سن سکے اگر قصۂ غم سنے گا کون
کس کی زباں کھلے گی پھر ہم نہ اگر سنا سکے

ابو الاثر حفیظ

محفلِ عشق میں وہ نازشِ دوراں آیا
اے گدا خواب سے بیدار کہ سلطاں آیا

گزر رہا ہے ادھر سے تو مسکراتا جا
چراغِ مجلسِ روحانیاں جلاتا جا

دنیا نے فسانوں کو بخشی افسردہ حقائق کی تلخی
اور ہم نے حقائق کے نقشے میں رنگ بھرا افسانوں کا

ملے جو وقت تو اے رہروِ رہِ اکسیر
حقیر خاک سے بھی ساز باز کرتا جا

اب دل کا سفینہ کیا ابھرے طوفاں کی ہوائیں ساکن ہیں
اب بحر سے کشتی کیا کھیلے، موجوں میں کوئی گرداب نہیں

شبابِ رفتہ کے قدم کی چاپ سن رہا ہوں میں
ندیم! عہدِ شوق کی سنائے جا، کہانیاں

اب تک نہ خبر تھی مجھے اجڑے ہوئے گھر کی
وہ آئے تو گھر بے سر و ساماں نظر آیا

اللہ رے حسنِ دوست کی آئینہ داریاں
اہلِ نظر کو نقش بہ دیوار کر دیا،

ذرا آہستہ لے چل کاروانِ کیف و مستی کو
کہ سطحِ ذہنِ عالم سخت ناہموار ہے ساقی

پہچان گیا سیلاب ہے اس کے سینے میں ارمانوں کا
دیکھا جو سفینے کو میرے جی چھوٹ گیا طوفانوں کا

جوش ملیح آبادی

ہم حقیقت ہیں تو تسلیم نہ کرنے کا سبب
ہاں اگر حرفِ غلط ہیں تو مٹا دو ہم کو

کسے خبر تھی کہ یہ دَورِ خود غرض اک دن
جنوں سے قیمتِ دار و رسن چکائے گا

کچھ لوگ جو سوار ہیں کاغذ کی ناؤ پر
تہمت تراشتے ہیں ہوا کے دباؤ پر

فسونِ شعر سے ہم اُس مہِ گریزاں کو
خلاؤں سے سرِ کاغذ اتار لائے ہیں

وفا کا عہد تھا دل کو سنبھالنے کے لیے
وہ ہنس پڑے مجھے مشکل میں ڈالنے کے لیے

مقصدِ زیست غمِ عشق ہے صحرا ہو کہ شہر
بیٹھ جائیں گے جہاں چاہو بٹھا دو ہم کو

دمک رہا ہے جو نس نس کی تشنگی سے بدن
اس آگ کو نہ ترا پیرہن چھپائے گا

ہم خیابان ہیں کوئی ریت کے ساحل تو نہیں
شوق سے شہر پناہوں میں لگا دو ہم کو

یہ اُجالوں کے جزیرے، یہ سرابوں کے دیار
سحر و افسوں کے سوا جشنِ طرب کچھ بھی نہیں

سنتا ہوں سرنگوں تھے فرشتے مرے حضور
میں جانے اپنی ذات کے کس مرحلے میں تھا

احسان دانش

رات بھی، نیند بھی، کہانی بھی،
ہائے کیا چیز ہے جوانی بھی

یہ دولتِ عشق تیرے ہاتھوں
اے دوست تجھے کہاں چھپا لیں

مائلِ بیداد وہ کب تھا فراق
تو نے اس کو غور سے دیکھا نہیں

رونے کو تو زندگی پڑی ہے
کچھ تیرے ستم پہ مسکرا لیں

آنکھوں میں جو بات ہو گئی ہے
اک شرحِ حیات ہو گئی ہے

منزلیں گرد کی مانند اڑی جاتی ہیں
وہی اندازِ جہانِ گزراں ہے کہ جو تھا

کیا جانیے موت پہلے کیا تھی
اب میری حیات ہو گئی ہے

ظلمت و نور میں کچھ بھی نہ محبت کو ملا
آج تک ایک دھندلکے کا سماں ہے کہ جو تھا

اس دور میں، زندگی بشر کی
بیمار کی رات ہو گئی ہے

عشق ابھی سے تنہا تنہا،
ہجر کی بھی آئی نہیں نوبت

فراق

اک فرصتِ گناہ ملی وہ بھی چار دن
دیکھے ہیں ہم نے حوصلے پروردگار کے

آئے تو یوں کہ جیسے ہمیشہ تھے مہرباں
بھولے تو یوں کہ جیسے کبھی آشنا نہ تھے

کوئے وفا میں قحطِ خریدار دیکھنا
ہم آ گئے تو گرمیِ بازار دیکھنا

ہاں نکتہ ورو! لاؤ لب و دل کی گواہی
ہاں نغمہ گرو! ساز صدا کیوں نہیں دیتے

چنگ و نے رنگ پہ تھے اپنے لہو کے دم سے
دل نے لَے بدلی تو مدھم ہوا ہر ساز کا رنگ

گرمیِ شوقِ نظارہ کا اثر تو دیکھو
گل کھلے جاتے ہیں وہ سایۂ در تو دیکھو

وہ جب بھی کرتے ہیں اس نطق و لب کی بخیہ گری
فضا میں اور بھی نغمے بکھرنے لگتے ہیں

ہم سہل طلب کون سے فرہاد تھے لیکن
اب شہر میں تیرے کوئی ہم سا بھی کہاں ہے

کرو کج جبیں پہ سرِ کفن، مرے قاتلوں کو گماں نہ ہو
کہ غرورِ عشق کا بانکپن پسِ مرگ ہم نے بھلا دیا

اگر شرر ہے تو بھڑکے جو پھول ہے تو کھلے
طرح طرح کی طلب تیرے رنگِ لب سے ہے

فیض احمد فیض

انداز ہو بہو تری آوازِ پا کا تھا،
دیکھا نکل کے گھر سے تو جھونکا ہوا کا تھا

تو نے یوں دیکھا ہے جیسے کبھی دیکھا ہی نہ تھا
میں تو دل میں ترے قدموں کے نشاں تک دیکھوں

ہر لمحہ اگر گریز پا ہے
تو کیوں مرے دل میں بس گیا ہے

حرف اس شوق سے پوچھی ہیں ہزاروں باتیں
میں ترا حسن، ترے حسنِ بیاں تک دیکھوں

کس دل سے کروں وداع تجھ کو
ٹوٹا جو ستارہ بجھ گیا ہے

یکساں ہیں فراق و وصل دونوں
یہ مرحلے ایک سے کڑے ہیں

غمِ جاناں، غمِ دوراں کی طرف یوں آیا
جانبِ شہر چلے دخترِ دہقاں جیسے

جس بھی فنکار کا شہکار ہو تم
اس نے صدیوں تمہیں سوچا ہوگا

مرا وجود، مری روح کو پکارتا ہے
تری طرف بھی چلوں تو ٹھہر ٹھہر جاؤں

ندیم جو بھی ملاقات تھی ادھوری تھی،
کہ ایک چہرے کے پیچھے ہزار چہرے تھے

ندیم قاسمی

تمام عمر ترا انتظار ہم نے کیا، غمِ زندگانی کے سب سلسلے

اس انتظار میں کس کس کو پیار ہم نے کیا، بالآخر غمِ عشق سے جا ملے

ہم کو منزل نے بھی گمراہ کیا دنیا میں ہیں کام بہت،

راستے نکلے کئی منزل سے مجھ کو اتنا یاد نہ کر،

تری تلاش میں جب ہم کبھی نکلتے ہیں دل میں اک شور سا اٹھا تھا کبھی

اک اجنبی کی طرح راستے بدلتے ہیں پھر یہ ہنگامہ عمر بھر ہی رہا

یہ دلکشی کہاں مری شام و سحر میں تھی نظر سے حدِ نظر تک تمام تاریکی

دنیا تری نظر کی بدولت نظر میں ہے یہ اہتمام ہے اک وعدۂ سحر کے لیے

دل سے آتی ہے بات لب پہ حفیظ تمام عمر کیا ہم نے انتظارِ بہار،

بات دل میں کہاں سے آتی ہے، بہار آئی تو شرمندہ ہیں بہار سے ہم

حفیظ ہوشیارپوری

اس دورِ عافیت میں یہ کیا ہو گیا ہمیں
پتا سمجھ کے لے اڑی وحشی ہوا ہمیں

ہوتی نہ ہم کو سایۂ دیوار کی تلاش
لیکن محیطِ زیست بہت تنگ رہ گیا

جب خامشی ہی بزم کا دستور ہو گئی
میں آدمی سے نقش بدیوار بن گیا

کل کائنات فکر سے آزاد ہو گئی
انساں مثالِ دستِ تہِ سنگ رہ گیا

تمام عمر تری ہمرہی کا شوق رہا
مگر یہ رنج کہ میں موجۂ صبا نہ ہوا

کوئی دستک، کوئی آہٹ، نہ شناسا آواز
خاک اڑتی ہے درِ دل پہ بیاباں کی طرح

کتنا دلکش ہے تری یاد کا ہالا ہوا اشک
سینۂ خاک پہ مہتاب گرا ہو جیسے

تو مری ذات، مری روح، مرا حسنِ کلام
دیکھ اب تو نہ بدل گردشِ دوراں کی طرح

دل بھی صنم پرست، نظر بھی صنم پرست
اس عاشقی میں خانہ ہمہ آفتاب تھا

ہم خود ہی بے لباس رہے اس خیال سے
وحشت بڑھی تو ٹوٹے گریباں بھی آئے گی

ظہیر کاشمیری

۸۴

یارو! یہ دَور ضعفِ بصارت کا دور ہے
آندھی اُٹھے تو اس کو گھٹا کہہ لیا کرو

اڑتے اڑتے آس کا پنچھی دُور افق میں ڈوب گیا
روتے روتے بیٹھ گئی آواز کسی سودائی کی

اپنے لیے اب ایک ہی راہِ نجات ہے
ہر ظلم کو رضائے خدا کہہ لیا کرو

آیا ہی تھا ابھی مرے لب پہ وفا کا نام
کچھ دوستوں نے ہاتھ میں پتھر اُٹھا لیے

گنگناتی ہوئی آتی ہیں فلک سے بوندیں
کوئی بدلی تری پازیب سے ٹکرائی ہے

دادِ سفر ملی ہے کسے راہِ شوق میں
ہم نے مٹا دیے ہیں نشاں اپنے پاؤں کے

ثبوتِ عشق کی یہ بھی تو ایک صورت ہے
کہ جس سے پیار کریں اس پہ تہمتیں بھی دھریں

تم آ سکو تو شب کو بڑھا دوں کچھ اور بھی
اپنے کہے میں صبح کا تارا ہے ان دنوں

سوچ کو جرأتِ پرواز تو مل لینے دو
یہ زمیں اور ہمیں تنگ دکھائی دے گی

چلو اچھا ہوا کام آ گئی دیوانگی اپنی
وگرنہ ہم زمانے بھر کو سمجھانے کہاں جاتے

قتیل شفائی

دروغ کے اشتعال کدے میں سدا یہی کاروبار ہوگا
جو بڑھ کے تائیدِ حق کرے گا وہی سزاوارِ دار ہوگا

ہجومِ حشر میں کھولوں گا عدل کا دفتر
ابھی تو فیصلے تحریر کر رہا ہوں میں

وہی شے مقصدِ قلب و نظر محسوس ہوتی ہے
کمی جس کی برابر عمر بھر محسوس ہوتی ہے

ہاتھ سے کھو نہ بیٹھنا اس کو
اتنی خودداریاں نہیں اچھی

تڑپ کر میں نے توبہ توڑ ڈالی
تری رحمت پہ الزام آ رہا تھا

جو اکثر بار ور ہونے سے پہلے ٹوٹ جاتے ہیں
وہی خستہ شکستہ عہد و پیماں یاد آتے ہیں

تجھ کو کیا دوسروں کے عیبوں سے
کیوں عبث روسیاہ ہوتا ہے

ہم اور لوگ ہیں ہم سے بہت غرور نہ کر
کلیم تھا جو ترا ناز سہہ گیا ہوگا

تباہ ہو کے حقائق کے کھردرے پن سے
تصورات کی تعمیر کر رہا ہوں میں

بعض اوقات کسی اور کے ملنے سے عدم
اپنی ہستی سے ملاقات بھی ہو جاتی ہے

عدم

وہ سناٹا خود کہتی ہے جس کو گھر کی ویرانی
اُسے بھی رونقِ دیوار و در کہنا ہی پڑتا ہے

صحبتِ مے کشی سرسری رہ گئی
وہ جو مینا بھری تھی بھری رہ گئی

جامِ جم میں جو صدیوں سلگتا رہا
اور کیا تھا اگر خونِ آدم نہ تھا

میرے فنی تجمع کیا ہو گیا،
نغمہ بھی اندوہ فزا ہو گیا،

موجِ ہوا کی سمت نہ دیکھ
جلتی رہے گی شمعِ حیات

شعور

گلزار میں وہ رت بھی کبھی آ کے رہے گی
جب کوئی کلی، جورِ خزاں کے نہ سہے گی

غم زدہ راہوں کو تک تک کے سوگوار نہ ہو
ترے قدم ہی مسافر انھیں جگائیں گے

طویل رات بھی آخر کو ختم ہوتی ہے
شریف! ہم نہ اندھیروں سے مات کھائیں گے

خندۂ موج مری تشنہ لبی نے جانا
ریت کا تپتا ہوا دیکھ کے ذرہ کوئی

بستیاں تو نے خلاؤں میں بسائیں تو کیا
دل کے ویرانوں کو دیکھ ان کو بھی کچھ آباد کر

شریف کنجاہی

بستیاں کیسے نہ ممنون ہوں دیوانوں کی
وسعتیں ان میں وہی لاتے ہیں ویرانوں کی

کیا کیا کلیاں سسکتی دیکھیں لفظوں کے زندانوں میں
چپ ہی کی تلقین کرے ہے غیرت مند ضمیر ہمیں

عزت آباد بھی دل ہوتے ہیں انسانوں کے
داد ملتی بھی نہیں خوں شدہ ارمانوں کی

رات کے بعد وہ صبح کہاں ہے، دن کے بعد وہ شام کہاں
جو آشفتہ سری ہے مقدّر، اس میں قید مقام کہاں

میری آنکھوں ہی میں تھے اُن کے پہلو اُس کے
وہ جو اک بات سنی میری زبانی تم نے

پھیرا بہار کا تو برس دو برس میں ہے
یہ چال ہے خزاں کی جو رک رک کے تھم گئی

میں تو ہر دھوپ میں سایوں کا رہا ہوں جویا
مجھ سے لکھوائی سرابوں کی کہانی تم نے

کبھی فاصلوں کی مسافتوں پہ عبور ہو تو یہ کہہ سکوں
میرا جرم حسرت قرب ہے تو یہی کمی یہاں سب میں ہے

جن خیالوں کے الٹ پھیر میں الجھیں سانسیں
اُن میں کچھ اور بھی سانسوں کا اضافہ کر لیں

سفر ازل کو جو دی گئی، وہی آج تک ہے مسافری
اسے طے کریں تو پتا چلے کہاں، کون، کس کی طلب میں ہے

مختار صدیقی

ان کا یا اپنا تماشا دیکھو　　راز سربستہ ہے محفل تیری،
جو دکھاتا ہے زمانہ دیکھو　　جو سمجھے گا وہ تنہا ہوگا،

دوستی خونِ جگر چاہتی ہے　　تیری ہر بات پہ چپ رہتے ہیں
کام مشکل ہے تو رستا دیکھو　　ہم سا پتھر بھی کوئی کیا ہوگا،

اس بدلتے ہوئے زمانے میں،　　خود سے ہم دور نکل آئے ہیں
تیرے قصے بھی کچھ پرانے لگے　　تیرے ملنے سے بھی اب کیا ہوگا

دنیا نے ہر بات میں کیا کیا رنگ بھرے　　تیرے غم سے سکوں ملتا ہے
ہم سادہ اوراق الٹتے جاتے ہیں　　اپنے شعلوں نے جلایا ہم کو

دوست ہر عیب چھپا لیتے ہیں　　ہر یاد، ہر خیال ہے لفظوں کا سلسلہ
کوئی دشمن بھی ترا ہے کہ نہیں　　یہ محفل ترا ہے، یہاں بولتے رہو

باقی صدیقی

تیری نگہ سے، تجھ کو خبر ہے کہ کیا ہُوا
دل زندگی سے بارِ دگر آشنا ہُوا

پانی کو آگ کر کے نکھر جانا چاہیے
پلکوں پہ اشک بن کے ٹھہر جانا چاہیے

پوچھو تو ایک ایک ہے تنہا سلگ رہا
دیکھو تو شہر شہر ہے میلا لگا ہُوا

زمانہ مدفنِ ایام ہے، خموش رہو
نہ جانے کون ہماری صدا کو سنتا ہے

یاد آیا بھی تو یوں عہدِ وفا
آہ کی بے اثری یاد آئی

دُور رہ کر بھی سنیں تم نے حکایاتِ وفا
قرب میں بھی وہی عنواں ہے قریب آجاؤ

نقشِ کفِ پا نے گُل کھلائے
ویراں کہاں اب یہ راستا ہے

آ مرے چاند! رات سُونی ہے
بات بنتی نہیں ستاروں سے

کوئی آیا نہ گوشۂ دل تک
شاہرہ پہ سنی تھی پاؤں کی چاپ
قیوم نظر

ایک بھی آفتاب بن نہ سکا
لاکھ ٹوٹے ہوئے ستاروں سے،
یوسف ظفر

نہ سہی کچھ مگر اتنا تو کیا کرتے تھے
وہ مجھے دیکھ کے پہچان لیا کرتے تھے

پیکرِ گل آسمانوں کے لیے بے تاب ہے
خاک کہتی ہے کہ مجھ سا دوسرا کوئی نہیں

پتھر نہ پھینک، دیکھ ذرا احتیاط کر
ہے سطحِ آب پر کوئی چہرہ بنا ہوا

ایک لمحے میں کٹا ہے مدتوں کا فاصلہ
میں ابھی آیا ہوں تصویریں پرانی دیکھ کر

میں ترا کچھ بھی نہیں ہوں مگر اتنا تو بتا
دیکھ کر مجھ کو ترے ذہن میں آتا کیا ہے

آرزو کی بے حسی کا گر یہی عالم رہا
بے طلب آئے گا دن اور بے خبر جائے گی رات

کم نہیں ہے یہ اذیت کہ ابھی زندہ ہوں
اب مرے سر پہ کوئی اور بلا کیوں آئے

دن نکلتے ہی وہ آنکھوں کے جزیرے کیا ہوئے
صبح کا سورج مری آنکھیں چرا کر لے گیا

اب تو انسان کی عظمت بھی کوئی چیز نہیں
لوگ پتھر کو خدا مان لیا کرتے تھے

اے صبح کی کرن مجھے بیدار ہی تو مت
تجھ سے لپٹ پڑوں گا اگر جاگتا ہوا

شہزاد احمد

ترے خیال کے پہلو سے اٹھ کے جب دیکھا
مہک رہا تھا زمانے میں چار سُو ترا غم

بڑے سلیقے سے دنیا نے میرے دل کو دیے
وہ گھاؤ جن میں تھا سچائیوں کا چرکا بھی

نگہ اٹھی، تو زمانے کے سامنے ترا روپ
پلک جھکی، تو مرے دل کے روبرو ترا غم

میں ایک پل کے رنجِ فراواں میں کھو گیا
مرجھا گئے زمانے مرے انتظار میں

سپردگی میں بھی اک رمزِ خود نگہداری،
وہ میرے دل سے مرے واسطے نہیں گزرے

شاید اک بھولی تمنا مٹتے مٹتے جی اُٹھے
اور ابھی اس جلوہ زارِ رنگ و بو میں گھومیے

جب انجمن تموّجِ صد گفتگو میں ہو
میری طرف بھی اک نگہِ کم سخن پڑے

میری مانند، خود نگر، تنہا،
یہ صراحی میں پھول نرگس کا

اس جلتی دھوپ میں یہ گھنے سایہ دار پیڑ
میں اپنی زندگی انھیں دے دوں جو بن پڑے

ہائے وہ زندگی فریب آنکھیں،
تو نے کیا سمجھا، میں نے کیا دیکھا

مجید امجد

وہ تماشا ہوں ہزاروں مرے آئینے ہیں
ایک آئینے سے مشکل ہے عیاں ہو جاؤں

شاید تمہارے ساتھ بھی واپس نہ آ سکیں
وہ ولولے جو ساتھ تمہارے چلے گئے

اے دوست اس زمان و مکاں کے عذاب میں
دشمن ہے جو کسی کو دعائے حیات دے

رات گزرے نہ دردِ دل ٹھہرے
کچھ تو بڑھ جائے کچھ تو گھٹ جائے

اے جبرِ مشیت، ہمہ بے پروبالی
اب بھی ہے جنھیں ہمتِ پرواز ہمیں ہیں

تم کو بیگانے بھی اپناتے ہیں میں جانتا ہوں
میرے اپنے بھی پرائے ہیں، تمھیں کیا معلوم

ہجومِ گل میں رہے ہم ہزار دست دراز
صبا نفس تھے کسی پر گراں نہیں گزرے

اس مسافر کی نقاہت کا ٹھکانا کیا ہے
سنگِ منزل جسے دیوار نظر آنے لگے

نمود اُن کی بھی دورِ سبو میں تھی کل رات
ابھی جو دور تہِ آسماں نہیں گزرے
سراج الدین ظفر

کوئی ایسا اہلِ دل ہو کہ فسانۂ محبت
میں اُسے سنا کے روؤں، وہ مجھے سنا کے روئے
سیف الدین سیف

۹۳

نیتِ شوق بھر نہ جائے کہیں
تو بھی جی سے اتر نہ جائے کہیں

اے دوست ہم نے ترکِ تعلق کے باوجود
محسوس کی ہے تیری ضرورت کبھی کبھی

کچھ یادگارِ شہرِ ستمگر ہی لے چلیں
آئے ہیں اس گلی میں تو پتھر ہی لے چلیں

مجھے یہ ڈر ہے تری آرزو نہ مٹ جائے
بہت دنوں سے طبیعت مری اداس نہیں

جرمِ امید کی سزا ہی دے
میرے حق میں بھی کچھ سنا ہی دے

یوں تو ہر شخص اکیلا ہے بھری دنیا میں
پھر بھی ہر دل کے مقدر میں نہیں تنہائی

تو نے تاروں سے شب کی مانگ بھری
مجھ کو اک اشکِ صبح گاہی دے

نہ اب وہ یادوں کا چڑھتا دریا نہ فرصتوں کی اداس برکھا
یونہی ذرا سی کسک ہے دل میں جو زخم گہرا تھا بھر گیا وہ

عمر بھر کی نوا گری کا صلہ
اے خدا کوئی ہمنوا ہی دے

وہ رات کا بے نوا مسافر وہ تیرا شاعر وہ تیرا ناصر
تری گلی تک تو ہم نے دیکھا تھا پھر نہ جانے کدھر گیا وہ

ناصر کاظمی

ہاں اے غمِ عشق مجھ کو پہچان
دل بن کے دھڑک رہا ہوں کب سے

نیند کا ہلکا گلابی سا خمار آنکھوں میں تھا
یوں لگا جیسے وہ شب کو دیر تک سویا نہیں

ہم سفر ہو تو کوئی اپنا سا
چاند کے ساتھ چلو گے کب تک

بہت ہی سخت تھا منظر لہو کے رنگ لانے کا
نشاں آخر ہوا یہ سرخ تر آہستہ آہستہ

جب تجھے بھولنا چاہا دل نے
اک نئے غم کی سزا دی ہم نے

یہ اجنبی سی منزلیں اور رفتگاں کی یاد
تنہائیوں کا زہر ہے اور ہم ہیں دوستو

ہر سمت فلک بوس پہاڑوں کی قطاریں
خسرو ہے نہ شیریں ہے نہ تیشہ ہے نہ فرہاد

آواز دے کے دیکھ لو شاید وہ مل ہی جائے
ورنہ یہ عمر بھر کا سفر رائیگاں تو ہے

کچھ ایسا دھواں ہے کہ گھٹی جاتی ہیں سانسیں
اس رات کے بعد آؤ گے شاید نہ کبھی یاد
شہرت بخاری

جانتا ہوں ایک ایسے شخص کو میں بھی منیر
غم سے پتھر ہو گیا لیکن کبھی رویا نہیں
منیر نیازی

٩٥

ملا تو منزلِ جاں میں اتارنے نہ دیا
وہ کھو گیا تو کسی نے پکارنے نہ دیا

وہ چہرہ ہاتھ میں لے کر کتاب کی صورت
ہر ایک لفظ، ہر اک نقش کی ادا دیکھوں

یہ کیا فسوں ہے کہ صبحِ گریز کا پہلو
شبِ وصال تری بات بات سے نکلا

اندر کا زہرناک اندھیرا ہی تھا بہت
سر پر تُلی کھڑی ہے شبِ تار کس لیے

رو میں آئے تو وہ خود گرمیِ بازار ہوئے
ہم جنھیں ہاتھ لگا کر بھی گنہگار ہوئے

وہ قہر تھا کہ رات کا پتھر پگھل پڑا
کس روشنی کا پھول کھلا آسمان پر

اپنے سوئے ہوئے سورج کی خبر لے جا کر
اس کمیں گاہ میں کرنوں کو پکڑتا کیا ہے

بس ایک بار کسی نے گلے لگایا تھا
پھر اُس کے بعد نہ میں تھا نہ میرا سایا تھا

وہ مجھ سے اپنا پتا پوچھنے کو آئے ہیں
کہ جن سے میں نے خود اپنا سراغ پایا تھا

شبِ وصال ترے دل کے ساتھ لگ کر بھی
مری لُٹی ہوئی دنیا پکارتی ہے مجھے

ظفر اقبال

سامنے ہیں اگر ہم تو ہو کیوں ہم سے گریزاں
دیوار اگر ہیں تو گرا کیوں نہیں دیتے

وہ خار خار ہے شاخِ گلاب کی مانند
میں زخم زخم ہوں، پھر بھی گلے لگاؤں اسے

رنجش ہی سہی، دل ہی دکھانے کے لیے آ
آ پھر سے مجھے چھوڑ کے جانے کے لیے آ

جانے کس عالم میں تو بچھڑا، کہ ہے تیرے بغیر
آج تک ہر نقش فریادی مری تحریر کا

کس کس کو بتائیں گے جدائی کا سبب ہم
تو مجھ سے خفا ہے تو زمانے کے لیے آ

ہو دور اس طرح کہ ترا غم جدا نہ ہو،
پاس آ تو یوں کہ جیسے کبھی تو ملا نہ ہو

ڈھونڈ اجڑے ہوئے لوگوں میں وفا کے موتی
یہ خزانے تجھے ممکن ہے خرابوں میں ملیں

ہمیشہ کے لیے مجھ سے بچھڑ جا،
یہ منظر بارہا دیکھا نہ جائے

تو خدا ہے نہ مرا عشق فرشتوں جیسا،
دونوں انساں ہیں تو کیوں اتنے حجابوں میں ملیں

چلے تھے یار بڑے زعم میں ہوا کی طرح
پلٹ کے دیکھا تو بیٹھے ہیں نقشِ پا کی طرح

احمد فراز

اب یہ آنکھیں کسی تسکین سے تابندہ نہیں
میں نے رفتہ سے یہ جانا ہے کہ آئندہ نہیں

چاند مرے گھر میں اترا تھا کہیں ڈوبا نہ تھا
اے مرے سورج! ابھی آنا ترا اچھا نہ تھا

ابر آوارہ سے مجھ کو ہے وفا کی امید
برق بے تاب سے شکوہ ہے کہ پائندہ نہیں

ذات کا آئینہ جب دیکھا تو حیرانی ہوئی
میں نہ تھا گویا کوئی مجھ سا تھا میرے روبرو

اب اس کا چارہ ہی کیا کہ اپنی طلب ہی لا انتہا تھی ورنہ
وہ آنکھ جب بھی اٹھی ہے دامانِ درد پھولوں سے بھر گئی ہے

تیرہ و تار خلاؤں میں بھٹکتا رہا ذہن
رات صحرائے انا سے میں ہراساں گزرا

کیوں ٹھہرتا نہیں گلزار میں کوئی موسم
کیا کشش رکھتی ہے خوشبوئے تہِ خاک نہ کہہ

تھا اعتمادِ حسن سے تو اس قدر تہی
آئینہ دیکھنے کا بھی حوصلہ نہ تھا

دیکھ پھولوں سے لدے دھوپ نہائے ہوئے پیڑ
ہنس کے کہتے ہیں گزاری ہے خزاں بھی ہم نے
ضیا جالندھری

ہمیں نے راستوں کی خاک چھانی
ہمیں آئے ہیں تیرے پاس چل کے
عارف متین

محبت ترک کی میں نے، گریباں سی لیا میں نے
زمانے اب تو خوش ہو زہر یہ بھی پی لیا میں نے

سینۂ سنگ سے دریا نہیں بہتے دیکھے
کون کہتا ہے کہ ہیں درد سے عاری پتھر

طرب زاروں پہ کیا گزری، صنم خانوں پہ کیا گزری
دلِ زندہ! مرے مرحوم ارمانوں پہ کیا گزری

اٹھتی تھی پہلی بار جدھر چشمِ آرزو
وہ لوگ پھر ملے نہ وہ بستی نظر پڑی

ہمیں سے رنگِ گلستاں، ہمیں سے رنگِ بہار
ہمیں کو نظمِ گلستاں پہ اختیار نہیں

اک عمر بھٹکتے ہوئی گزری ہے جنوں میں
اب کون فریبِ نگہِ یار میں آئے

مری ندیم! محبتوں کی رفعتوں سے نہ گر
بلند بامِ حرم ہی نہیں، کچھ اور بھی ہے

تجھے بھی دیکھ لیا ہم نے او خدائے ازل
کہ تیرا زور چلا بھی تو اہلِ غم پہ چلا

فطرت کی مشیّت بھی بڑی چیز ہے لیکن
فطرت کبھی بے بس کا سہارا نہیں ہوتی

ساحر لدھیانوی

آپس کی گفتگو میں بھی کٹنے لگی زباں
اب دوستوں سے ترکِ ملاقات چاہیے

جعفر طاہر

ہر رنگ، ہر آہنگ، مرے سامنے عاجز
میں کوہِ معانی کی بلندی پہ کھڑا ہوں

زلفیں اُدھر کھلیں، اِدھر آنسو اُمنڈ پڑے
ہیں سب کے اپنے اپنے روابط گھٹا کے ساتھ

پھرتی تھی لے کے شورشِ دل کو بہ کو ہمیں
منزل ملی تو شورشِ دل کا پتا نہ تھا

ہیں سرگراں ہجر کی راتوں کے قرض سے
مایوس ہو کے لوٹ گئے دن وصال کے

چھلکی ہر موجِ بدن سے حسن کی دریا دلی
بوالہوس کم ظرف دو چلّو میں متوالے ہوئے

سجاد باقر رضوی

وہ بھی شاید رو پڑے ویران کاغذ دیکھ کر
میں نے اُس کو آخری خط میں لکھا کچھ بھی نہیں

اپنی صورت بگڑ گئی لیکن
ہم انھیں آئینہ دکھاتے رہے

تنہائی نہ پوچھ اپنی کہ ساتھ اہلِ جنوں کے
چلتے ہیں فقط چند قدم راہ کے خم بھی

لٹ گیا ہے سفر میں جو کچھ تھا
پاس اپنے تھکان تک بھی نہیں

برسوں سے کھڑا ہوں ہاتھ اٹھائے
تاثیرِ دعا کا منتظر ہوں

ظہور نظر

منصور سے کم نہیں ہے وہ بھی
جو دیپ زباں سے بولتا ہے

بکھر گیا ہوں فضاؤں میں بوئے گل کی طرح
مرے وجود میں وسعت مری سما نہ سکی

یاد آئیں گے زمانے کو مثالوں کے لیے
جیسے بوسیدہ کتابیں ہوں حوالوں کے لیے

پاس آدابِ وفا تھا کہ شکستہ پائی
بے خودی میں بھی نہ ہم حد سے گزرنے پائے

کہاں سے لاؤں وہ دل جو ترا بُرا چاہے
عدوئے جاں! ترا دکھ بھی کوئی پرایا نہیں

قُربت تری کس کو راس آئی
آئینے میں عکس کانپتا ہے

محبتوں کی شکستوں کا اک خرابہ ہوں
خدارا مجھ کو گراؤ کہ میں دوبارہ بنوں

طعنہ دیتے ہو مجھے جینے کا
زندگی میری خطا ہو جیسے

نئی منزل کا جنوں تہمتِ گمراہی ہے
پا شکستہ بھی تری راہ میں کہلایا ہوں

فارغ بخاری

گویا تجھے تو کوئی بھی نہیں تھا
اب چُپ ہیں تو شہر دیکھتا ہے

رضا ہمدانی

دل کے رشتے عجیب رشتے ہیں
سانس لینے سے ٹوٹ جاتے ہیں

اک موجِ خونِ خلق تھی کس کی جبیں پہ تھی؟
اک طوقِ فردِ جرم تھا کس کے گلے میں تھا؟

عشق ان ظالموں کی دنیا میں
کتنی مظلوم ذات ہے اے دل

غمِ دوراں نے بھی سیکھے غمِ جاناں کے چلن
وہی سوچی ہوئی چالیں، وہی بے ساختہ پن

اک ترا لمحۂ اقرار نہیں مر سکتا
اور ہر لمحہ زمانے کی طرح فانی ہے

خود اپنے شب و روز گزر جائیں گے لیکن،
شامل ہے مرے غم میں تری دربدری بھی

روح کے اس ویرانے میں، تیری یاد ہی سب کچھ تھی
آج تو وہ بھی یوں گزری جیسے غریبوں کا تیوہار

اک فرد کی الفت تو بڑی کم نظری ہے
ہے کس کو مگر اہلیتِ کم نظری بھی

جس دن اپنا طرزِ فقیرانہ چھوٹ گیا
شاہی تو مل گئی دلِ شاہانہ چھٹ گیا

انہی پتھروں پہ چل کر اگر آ سکو تو آؤ
مرے گھر کے راستے میں کہیں کہکشاں نہیں ہے

مصطفیٰ زیدی

قبلہ صوفی تبسم ہمارے مشفق بزرگ ہیں۔
وہ جب کبھی ہمارے غریب خانے میں تشریف لاتے ہیں تو باتوں باتوں میں
فارسی اور اُردو شعراء کے چیدہ چیدہ شعر سناتے ہیں۔
ایک دفعہ ہم نے اُن سے پوچھا "صوفی صاحب! آپ کو اتنے شعر یاد ہیں، آپ نے ان اشعار
کا کوئی انتخاب بھی کر رکھا ہے"، فرمایا "بارہا انتخاب کیا لیکن احباب اٹھا کر لے گئے۔
کبھی ہزاروں شعر یاد تھے لیکن اب بھولتے جا رہے ہیں۔ جی چاہتا ہے،
ایک ہزار منتخب اشعار قلمبند کر لوں"۔
ہم نے عرض کیا "آپ کا خط خوبصورت ہے یہ اشعار اپنے ہاتھ سے لکھ دیجئے ہم
ان کا عکس چھاپ دیں گے تاکہ آپ کے عزیزوں شاگردوں اور
عقیدتمندوں کے پاس آپ کی ایک حسین یادگار رہ جائے"۔
صوفی صاحب قبلہ نے ہماری درخواست کو شرفِ قبول بخشا اور "یک ہزار و یک سخن" کا مجموعہ
عطا فرمایا۔ یہ حسین مرقع شائع ہوا اور ہاتھوں ہاتھ نکل گیا لیکن صوفی صاحب
کے عقیدتمندوں کا دائرہ بہت وسیع ہے۔
ان کے تقاضے بدستور جاری ہیں۔ اسی صورت حال کے پیش نظر یہ مجموعۂ اشعار
دوبارہ شائع کر رہا ہوں۔

سید بابر علی